خدا کی حمد اور تعریف انبیائے سابقہ نے بھی کی ۔ مگر احمد صلی اللہ علیہ وسلم نے اس بات میں بھی خدا کی تعریف کو اپنے کمال پر پہنچا دیا ۔ اور خدا شناسی کا ایک نیا معیار پیش کیا ۔ لہٰذا خدا کا احمد ہونے کے اعتبار سے بھی کوئی نبی یا رسول ، حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی ذات کی طرح کامل اور اکمل نہیں ہے ۔ اور یہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی عبودیت کی حیثیت کا کمال ہے ۔

قرآن نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے کمال کی ایک شہادت یوں بھی دی ہے کہ اقرأ کا حکم آپ ؐ کی ذات کے سوا اللہ تعالیٰ کی طرف سے کسی دوسرے نبی یا رسول کو نہیں ملا ۔ گویا آپ ؐ کی تربیت خاص عطائے الٰہی ہے اور یہ تاریخ رسالت میں ایک منفرد اعزاز ہے کہ آپ ؐ کی عملی تکمیل بغیر کسی واسطے کے ہوئی ۔

مستشرق پرش فیلڈ نے اپنی کتاب New Researches میں لکھا :

''دنیا کی کسی قوم نے اتنی جلدی تہذیب حاصل نہیں کی جیسے کہ عربوں نے واقعی اسلام کی بدولت حاصل کی''۔ اس تہذیب کے پیچھے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی وہ ہدایت بخشی کارفرما تھی ، جس نے ان گنت انسانوں کو عارف کامل بنا دیا اور ایک شاندار کلچر کی بنیاد رکھی ۔ یہ اعزاز دنیا میں صرف ایک ہی انسان کامل کو عطا ہوا جس پر سلسلہ کمالات انسانیہ بھی تمام ہوا اور سلسلہ نبوت و رسالت بھی اور دائرۂ استعدادات بشریہ بھی اسی بے مثال ہستی پر اپنے کمال کو پہنچا ۔

حق تو یہ ہے کہ وراء الورا ، ذاتِ احدیت کو انسانی عقل محض اپنی طاقت سے دریافت کرنے سے قاصر تھی ۔ اگر نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے اُس کا پتہ ہمیں نہ بتایا ہوتا ۔ چنانچہ اس عالی مقام انسان کی قوتِ قدسیہ کا مکمل اندازہ دوسرے انسانوں کے بس سے باہر ہے ۔ جس طرح اتباع کے لیے بھی صرف رسول عربی صلی اللہ علیہ وسلم کی ذات ہی واحد ہے ۔

نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی ذات کے ساتھ نوع انسانی کے اتحاد اور عالمگیر برادری کے مادی ، اخلاقی ، سیاسی ، اجتماعی اور دستوری نشو و نما کی ابتدا ہوتی ہے ۔ بعثتِ انبیاء کے ہر مقصد کی تکمیل اسلام نے کر دی اور نبی اکرم ؐ کی نبوت و رسالت انسانیت کے لیے ایک عظیم مستقبل کی نوید لے کر آئی ۔ اب انسان کے فکر اور وجدان

انھوں نے تسلیم کیا ہے کہ ابھی مکمل الٰہی تعلیم کے بیان کرنے کا وقت نہیں آیا ۔ مگر جب فارقلیط یعنی محمد عربی صلی اللہ علیہ وسلم آئیں گے تو قرآن کی شکل میں اپنی کامل تعلیم اور بطور ایک معیار کے اپنا اسوۂ حسنہ پیش کریں گے اور اپنی نبوت و رسالت کے کمال کے مظہر بنیں گے ۔

انسائیکلوپیڈیا برٹانیکا نے لفظ ''قرآن'' کے ذیل میں اعتراف کیا ہے کہ : ''دنیا کی تمام مذہبی شخصیتوں میں سب سے زیادہ کامیاب محمد صلی اللہ علیہ وسلم ہیں'' ۔

یہ اعتراف حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے انک لعلٰی خلق عظیم کے مقام پر سرفراز ہونے کے باعث ہی ممکن ہوا ۔ جس کے ایک معنی یہ بھی ہیں کہ آپؐ نے تمام انبیائے سابق اور مرسلین کے صحائف اور کتب و تعلیمات کی تصدیق فرمائی ۔ اور اُن کے اخلاق فاضلہ کو اپنے اُسوۂ حسنہ میں شامل کر لیا ۔ بلکہ سورۃ الحدید کی آیت اعلموا ان اللہ یحیی الارض بعد موتھا کی زبان میں ''اللہ تعالٰی نے آپؐ کے ذریعے سے مردہ زمین کو نئے سرے سے زندہ کیا'' ۔ یعنی نبوتوں کے تمام اخلاق فاضلہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی ذات سے اُجاگر ہوئے اور اس لحاظ سے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا وجود مکمل ہر نبی کے لیے متمم اور مکمل قرار پاتا ہے ۔ آپؐ کی ذات کی برکت سے دوسرے انبیاء کی مخفی باتوں کو بھی سامنے آنے کا موقع ملا اور تمام کمالات نبوت آپ کی ذات میں تمام ہوئے ۔

صحیح مسلم اور جامع ترمذی میں ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا : عن جابر رضی اللہ عنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ۔ ۔ ۔ ۔ و کان النبی یبعث الی قومہ خاصۃ و بعثت الی الناس عامۃ ۔ (مشکواۃ ص ۵۱۲ بحوالہ متفق علیہ) ''مجھے پانچ باتیں ایسی دی گئی ہیں جو مجھ سے پہلے کسی نبی کو نہیں دی گئیں'' ۔ جن میں سے ایک بات حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ فرمائی کہ ''مجھ سے پہلے نبی صرف اپنی قوم کی طرف بھیجا جاتا تھا مگر میں تمام انسانوں کے لیے نبی بنایا گیا ہوں'' ۔۔

قرآن میں نبوت و رسالت کے تمام علوم جمع ہوئے ۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی وحی جامع اور کامل وحی قرار دی گئی ۔ جملہ معارف اور متقدمین کو دی جانے والی ہر روحانی نعمت آپؐ کو عطا کر دی گئی ۔ گویا یوں بھی آپؐ کی ذات پر کمال نبوت و رسالت تمام ہوا ۔

کو دخل تھا ۔ لہٰذا اُن کی صرف وہی سنت محفوظ رہ سکی یا یاد کی جاتی رہی جس جس میں وہ مظہر کامل تھے ۔ یہی وجہ ہے کہ مختلف انبیاء اپنی کسی نہ کسی ایک صفت خاص کے ساتھ مشخص ہیں ۔ جبکہ حضور ختمی مرتبت اجتماع کمالات نبوت و رسالت نظر آتے ہیں ۔ آپؐ کی ذات میں وہ تمام اوصاف جو دیگر انبیاء اور مرسلین کو الگ الگ عطا ہوئیں ، تمام کی تمام شامل ہو جاتی ہیں ــ شاید محمد صلی اللہ علیہ وسلم نام بھی اسی جامع استکمال کی طرف اشارہ کرتا ہے جس کے معنی ہی یہ ہیں کہ حد درجہ تعریف کیا گیا ۔ انبیاء سابقہ کے کمالات متفرقہ اور خصوصی صفات کا حضورؐ کی ذات میں جمع ہونا آپؐ کو اسم بامسمّٰی ثابت کرتا ہے ۔

قرآن کہتا ہے ۔ فبھدھم اقتدہ ط (تو اُن کی ہدایتوں کو اپنے اندر جمع کر لے ۔ اور فرمایا و کان فضل اللہ علیک عظیما ۔ تجھ پر تیرے خدا کا فضل سب سے زیادہ ہے ۔ گویا محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے مقام کو اب کوئی دوسرا نہ پہنچ سکے گا ۔ بلکہ ادارۂ نبوت و رسالت میں بھی اب کوئی دوسرا داخل نہ ہو سکے گا ۔ نہ ظلی نہ بروزی ۔

زبور میں حضورؐ ہی کے لیے کہا گیا : ”خدا نے جو میرا خدا ہے خوشی کے روغن سے تیرے مصاحبوں سے زیادہ معطر کیا“۔

تورات میں لکھا ہے کہ : ”میں تمہارے بھائیوں میں سے ایک نبی قائم کروں گا اور اپنا کلام اُس کے منہ میں ڈالوں گا اور جو اُس کے کلام کو سنے گا میں اُس سے مطالبہ کروں گا“۔

گویا قرآن کی موجودگی نے تورات کے نسخ کو خود تورات سے ثابت کرکے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کو مظہرِ کاملِ نبوت و رسالت ثابت کر دیا ۔

انجیل نے کہیں دعویٰ نہیں کیا کہ اس کی تعلیم کامل ، جامع اور دائمی ہے ۔ بلکہ اس کے برخلاف صاف صاف کہا کہ :

” . . . اور بہت سی باتیں تھیں ۔ لیکن تم برداشت نہیں کر سکتے ۔ لیکن جب محمدیم (یا فارقلیط یا بے حد و حساب تعریف کیا گیا) آئے گا تو وہ سب کچھ بیان کر دے گا “۔

گویا دونوں بڑے مذاہب نے اپنی تعلیم کو محدودیت کا اعتراف کرتے ہوئے ایک مکمل ہدایت لے کر آنے والے آخری نبی کی نوید سنائی ہے ۔

استکمال رحمت کا مظہر کامل قرار دیا گیا ۔

یوں تو ہر نبیؑ نے اپنے مصاحبین کو اندھیروں میں نور عطا کیا لیکن حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی صحبت اور معیت سے جو نور صحابہ کرامؓ کو عطا ہوا وہ بھی اپنی مثال آپ تھا ۔ اسی لیے آپؐ نے ایک نشست میں فرمایا : ''اگر تمہاری روحانی حالت اور ایمانی کیفیت ہر جگہ ایسی ہی رہتی جیسی میرے پاس بیٹھے ہوئے ہوتی ہے تو فرشتے آ آ کر تم سے مصافحے کرتے'' ۔ استکمال نور کا یہ مقام اور اعطائے نور کی یہ قوت و قدرت نبی آخر صلی اللہ علیہ وسلم کے سوا کبھی کسی کو عطا نہیں ہوئی ۔

صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین نے نور نبوتؐ کے فیضان کو جس طرح اپنا حرز جان بنانے کی کوشش کی اور اپنے آقاؐ کی سیرت کے ایک ایک پہلو کو جس طرح یاد رکھا ، پرانی نبوتوں کی تاریخ اس کی کوئی مثال پیش نہیں کرتی — بے شک ہر نبی کامل ہوا اور اُس نے اپنے متبعین کو کامل بنایا بھی لیکن آج سابق انبیاء کی سیرت کے نمونے کہیں بھی نہیں ملتے ۔ نہ اُن کے متبعین نے انھیں محفوظ رکھا ہے ۔ صرف نبی آکرم صلی اللہ علیہ وسلم ہی کی سیرت طیبہ کسی نبی اور رسول کی وہ واحد سیرت ہے جو افراد اور الفاظ ہر شکل میں محفوظ ہے ، ہر عہد میں محفوظ ہے اور قیامت تک محفوظ رہے گی — اس لیے کہ : انک لعلی خلق عظیم

آپ کی سیرت وہ عظیم الشان سیرت ہے جس کا آئینہ قرآن عظیم ہے ۔
اور یہ آئینہ کبھی مدھم نہیں ہو گا ۔ کان خلقہ القرآن

(بروایت عائشہؓ آپؐ کی سیرت سراپا قرآن عظیم ہے) جس کے تحفظ کی سچی ضمانت انا نحن نزلنا الذکر و انا لہ لحفظون کی آیت میں دے دی گئی ہے ۔

واقعہ تو یہ ہے تاریخ نبوت و رسالت میں جملہ انبیاء اسلام کا صرف سراغ دیتے نظر آتے ہیں ۔ ان کی زندگیوں کا جو کچھ حال معلوم ہو سکا ہے وہ انسان کی تہذیب نفس کے لیے کوئی مکمل اور جامع کلچر یا نظام حیات دیتا نظر نہیں آتا ۔ یہ بزرگ ہستیاں دین فطرت کو کامل اور مکمل نہ کر سکیں ۔ اس میں اُن کی ناکامی کو نہیں بلکہ اُن کے مناصب کی حدود

کے ساتھ کتاب نازل کی ہے ۔ تاکہ تم لوگوں کے درمیان اللہ کی دکھائی ہوئی روشنی میں فیصلے کرو ۔)

ادرۂ نبوت کے حوالے کے امام رازی ہی نے تفسیر کبیر میں لکھا ہے کہ : لایجوز ان یبعثہ اللہ الا مع کمال فی العقل و الرأی و العلم بالتوحید'' (ایسا ہو ہی نہیں سکتا کہ اللہ تعالیٰ نے کسی ایسے کو نبیؑ بنا دیا ہو جو کامل العقل اور صائب الرائے ہونے کے ساتھ ساتھ علم توحید میں بھی کامل نہ ہو ۔)

جب دوسرے انبیاء کا یہ مقام ہے تو پھر نبی آخرالزمان صلی اللہ علیہ وسلم کی عقل ، رائے اور توحید میں اکمل الکاملین ہونا بدرجہ اتم ثابت کیوں نہ ہوگا ۔

امام رازیؒ نے اپنی تفسیر کے پانچویں جزء میں نبی اور ولی کے استکمال میں فروق بتاتے ہوئے ایک فرق یہ بھی بتایا ہے کہ : فالولی ھو الانسان الکامل لا یقوی علی التکمیل و النبی ھو الانسان الکامل المکمل (معلوم ہوا ولی خود تو باکمال ہوتا ہے لیکن دوسروں کو باکمال بنانے کی قدرت نہیں رکھتا ۔ اس کے برخلاف نبی وہ ہوتا ہے جو انسان کامل ہونے کے ساتھ ساتھ دوسروں کو باکمال بنا دینے کی طاقت کا حامل ہوتا ہے ۔)

بے شک دوسرے تمام انبیاء نے بھی انسانوں کے لیے اپنا اپنا نمونہ چھوڑا بلکہ اپنی زندگی کی روح دوسروں میں پھونکنے کی سعی کی — مگر سیرت نبیِ آخر صلی اللہ علیہ وسلم گواہی دے رہی ہے کہ تمام انبیاؑ میں اپنے اصحابؓ کو ستارے بنا دینے والے نبیؐ صرف ایک آپؐ ہی تھے ۔ ایسے ستارے جو جامد نہیں تھے بلکہ مولد تھے جن سے قیامت تک سیارے در سیارے پیدا ہوتے اور اپنے سورجؐ کی روشنی کو چار دانگ عالم میں پھیلاتے رہیں گے ۔ دوسرے لفظوں میں نبی آخر صلی اللہ علیہ وسلم کے کاملِ مظہرِ رسالت و نبوت ہونے کی ابدی گواہی پیش کرتے رہیں گے ۔

سورۂ دخان میں ویسے تو سب رسولوں کے بارے میں اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے کہ : انا کنا مرسلین ۔ رحمۃ من ربک ط (الدخان ۔ آیت ۵ - ۶) یقیناً ہم ہی رسولوں کو تمہارے رب کی طرف سے رحمت بنا کر بھیجتے رہے ہیں) لیکن رحمۃ للعالمین ۔ اور ۔ الا رحمۃ اللعلمین کا مستقل خطاب فقط رسول عربی صلی اللہ علیہ وسلم ہی کو عطا کر کے اُنہیں

اس پر ایک خوبصورت بحث کی ہے ۔ فرماتے ہیں :

"انبیاء اور رسولوں کی بعثت سے دین کے متعلق جو فائدہ اُٹھایا جاتا ہے ، اس کی کئی صورتیں ہوتی ہیں ۔

اول : یہ کہ مخلوق میں طبعی طور پر قلتِ فہم اور ناسمجھی کی صفت پائی جاتی ہے ۔ اس ضمن میں نبیِ اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے کئی قسم کے دلائل اُن کے سامنے پیش کیے ۔ قدم قدم پر وضاحتیں بیان کیں ۔ اعتراضات دور کیے ۔ شکوک و شبہات مٹائے ۔ غرض تفہیمِ آیات میں کوئی دقیقہ باقی نہ چھوڑا ۔

دوم : لوگ اگرچہ جانتے تھے کہ اُنھیں اپنے مولیٰ کی خدمت کرنی چاہیے لیکن اُنھیں اس خدمت کے ادا کرنے کا صحیح طریقہ معلوم نہیں تھا ۔ چنانچہ آپؐ نے اس خدمت کی صورت بیان فرما دی ۔ تاکہ وہ اس خدمت کو بجا لا سکیں اور اس بجا آوری میں اپنی طرف سے کوئی دانستہ یا نادانستہ ایسی غلطی نہ کریں جو مولیٰ کو ناپسند ہو ۔

سوم : لوگوں میں طبعاً سُستی ، غفلت اور ملال کی کمزوری بھی پائی جاتی ہے ۔ لہذا آپؐ نے اُن کے سامنے مختلف قسم کی ترغیبات ، ترہیبات اور تنبیہات رکھیں جو اُنھیں اطاعتِ احکام کے لیے بیدار اور چاق و چوبند کریں ۔ اور لمحہ بہ لمحہ اُن کے اندر شوق و ولولہ پیدا کرتی رہیں ۔

چہارم : انسانی عقل کی مثال ایسی ہی ہے جیسے آنکھ کا نور — اور یہ بات واضح ہے کہ آنکھ کے نور سے کامل طور پر فائدہ اُسی وقت اُٹھایا جا سکتا ہے جب کہ سورج کا نور بھی پھیلا ہوا ہو — آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا نور عقلی اور الٰہی سورج کے نور کی طرح ہے ۔ جو لوگوں کی عقلوں کو اپنے نور سے تقویت دیتا اور اُن کے لیے اُن عینی اُمور کو ظاہر کرتا ہے جو اُس کے ظہور سے قبل پوشیدہ تھے "۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم انسان کے اُس کلچر کو اپنی معراج پر پہنچانے والے وہ آخری نبیؐ اور رسولؐ تھے جو تمدن کو بھی ہمراہ لے کر چلتا ہے ۔ نظام چلاتا ہے ۔ فیصلے کرتا ہے ۔ اور پھر ان فیصلوں کو انسانوں پر بہ نفس نفیس نافذ بھی کرتا ہے ۔ قرآن کریم کا ارشاد ہے ۔

انا انزلنا الیک الکتب بالحق لتحکم بین الناس بما ارئک اللہ (النساء : ۱۰۵) (اے نبی ! ہم نے تمہاری طرف حق

رسالت کا اپنی کتاب کی صورت میں زندۂ جاوید تکمیل کنندہ قرار پا جاتا ہے
رسولِ عربی صلی اللہ علیہ وسلم کی آمد کے موقع پر یہود بھی اپنے کلچر کے احیاء بذریعہ ادارۂ نبوت کے منتظر تھے ۔ مگر یہ مقام صرف اور صرف آپؐ ہی کو عطا ہوا ۔ اور اس اعلان کے ساتھ عطا ہوا کہ :

اللہ اعلم حیث یجعل رسالتہ

(اللہ تعالیٰ ہی بہتر جانتا ہے کہ اپنی رسالت کی ذمہ داری کس کے سپرد کرے) (انعام - پارہ ۸ - رکوع ۲)

یہودیوں کی طرف سے یہ بات بار بار کہی گئی کہ : نحن اولیٰ بالملک و النبوۃ ۔ فکیف نتبع العرب (نبوت کے اہل اور حقدار تو ہم (ابناء اللہ) ہو سکتے ہیں ۔ نہ کہ یہ عرب ۔ پھر ہم ان کی پیروی کیوں کریں !) (تفسیر الخازن)

لیکن جب یہود اپنے کلچر کی آپ اپنے اعمال سے نفی کر چکے تھے تو اس ادارے کا بھی اپنی آخری مکمل شکل میں حق بحقدار رسید ہونا لازم ہو چکا تھا ۔

حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا مظہرِ تکمیلِ رسالت و نبوت ہونا ابوالانبیاء حضرت ابراہیم علیہ السلام کی اُس عظیم الشان دعا کی مقبولیت ہے جو چار ہزار سال پہلے اسی مقام پر کی گئی تھی اور جس کے الفاظ یہ ہیں : ربنا وابعث فیھم رسولاً منھم یتلوا علیھم آیٰتک و یعلمھم الکتٰب والحکمۃ و یزکیھم (سورہ بقرہ - آیت ۱۲۹) (اے ہمارے پروردگار ان لوگوں میں خود انہی کے اندر سے ایک رسول مبعوث فرما جو اُنہیں تیری آیات پڑھ کر سنائے اور ان کو کتاب و حکمت کی تعلیم دے اور اُن کا تزکیہ کرے) اس آیت میں نبی کی بعثت کی چار اغراض بیان کی گئی ہیں :

(۱) آیاتِ الٰہی (معجزات) کے قصے سنا کر دل نرم کرنا
(۲) تعلیماتِ الٰہی پیش کرنا
(۳) تعلیماتِ الٰہی کی حکمتیں سمجھانا
(۴) (اپنے اُسوۂ حسنہ کے ذریعے) انسانوں کو پاکباز بنانے کی سعی کرنا ۔

امام فخرالدین رازی رحمۃ اللہ علیہ نے تفسیرِ کبیر کے جز سوم میں

تمدنی ترقیات میں یوں جذب ہو کر رہ گئے کہ اُن کے پیرو خدا کا راستہ دکھانے کے بجائے خود ساختہ راستے دکھانے لگے اور انبیاء کے راستوں کو آہستہ آہستہ تاویلات و تنسیخات کی بھٹیوں میں پگھلا کر اپنے پسندیدہ مصالحانہ سانچوں میں ڈھال لیا اور اس طرح خدائی تعلیمات کالعدم ہو کر رہ گئیں۔

اس لیے ضروری تھا کہ ایک آخری نبیؐ آئے تو اس ضمانت کے ساتھ آئے کہ اُس کی تعلیمات کو اُس کی زندگی کو، اُس کے اشارات ابرو کو، اُس کے نقوشِ قلب و قدم کو، اُس کے زاویہء فکر و نیت کو اور اُس کی خلوت و جلوت کو ہمیشہ کے لیے باقی رکھا اور خلط ملط ہونے سے محفوظ رکھا جائے گا۔ اور جسے ہمیشہ ہمیشہ کے لیے ادارۂ نبوت و رسالت کا بجا طور پر مظہرِ استکمال ہونے کا اعزاز دیا جا سکے گا۔ یہ آخری نبی کون ہیں؟ ہمارے آقا حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم ـــــ اور اُن کے دین کے باقی رہنے کی الٰہی ضمانت کیا ہے؟ انا نحن نزلنا الذکر و انا لہ' لحٰفظون۔ (یقیناً ہم ہی نے ذکرِ قرآنی نازل کیا ہے اور ہم ہی اس کے تحفظ کی ضمانت دیتے ہیں)۔

ایسا بھی نہیں ہوا کہ تہذیب اور کلچر کو نمو دینے والی الہامی تعلیمات تورات، انجیل اور زبور۔ اور غیر الہامی تعلیمات وید۔ گیتا۔ ژند اور پاژند یکسر دنیا سے مٹ گئی ہوں۔ اوراق میں اپنی محرّف و مبدل شکل میں تو یہ آج بھی موجود ہیں۔ مگر خود ان کے ماننے والوں کے نزدیک مستند نہیں رہیں۔ یہ ساری تعلیمات جن پر انسانی کلچر کا اپنے اپنے زمانے میں مدار تھا نہ صرف تاریخی شہادتوں کے اعتبار سے بلکہ اپنی داخلی شہادتوں کی بنیاد پر بھی اپنا مقام و مرتبہ کھو چکی ہیں اور یہ بات انسان کے تہذیبی رویے کو غیر مطمئن کر دینے کے لیے کافی ہے۔ پھر وہ تضادات توہمات، غیر عقلی، غیر اخلاقی اور غیر انسانی باتیں اس پر مستزاد ہیں جو ان کتابوں کا حصہ بن چکی ہیں۔ چنانچہ انسانی کلچر کی سابقہ تمام بنیادوں کا زوال قرآن کو بطور آخری مکمل اور دائمی کتاب ثابت کرنے کا سبب بن جاتا ہے کہ چودہ صدیاں گزر جانے پر بھی جس کا استکمال، کیا بلحاظ مضامین، اسالیب، زبان اور اعجاز کے اور کیا بلحاظ اپنی تعلیمات کے، چیلنج نہیں ہو سکا ـــــ اور جب یہ آخری پیغام محفوظ ہے تو پھر اُس کا لانے والا بھی تہذیبِ انسانی کے اہم ترین ادارے یعنی نبوت اور

تمدن اور تہذیب انسان کی تاریخ میں ہمیشہ ساتھ ساتھ نہیں چلے - کبھی ایسا بھی ہوا ہے کہ صرف تمدن کا دور رہا اور کبھی صرف تہذیب یا کلچر بلا تمدن کا - مثلاً رومنوں کا اقتدار تمدن کا عہد تھا - مگر ابتدائی عیسائیت نے صرف کلچر کے فروغ میں حصہ لیا اور کوئی تمدن پیش نہیں کیا - پھر ایک دور ایسا بھی آیا جب روم عیسائیت کے زیر اثر آیا تو تہذیب تمدن پر غالب آ گئی - تا آنکہ آج یورپ میں اس کے برعکس تہذیب ، کلچر ، اخلاق سب کے سب تمدن کے تابع یا اُس کی بھینٹ چڑھ چکے ہیں - بہرحال اسلام سے پہلے نہ کبھی کوئی کلچر آفاق ہو سکا اور نہ ہی کوئی تمدن عالمگیر قرار پا سکا - گویا دنیا اور دین یا دوسرے لفظوں میں مادیت اور روحانیت اکٹھے نہیں ہو سکے - تورات کے پیش کردہ نظام میں ان کے اجتماع کی ایک صورت ملتی ضرور ہے مگر وہ بالکل ابتدائی حیثیت کی ہے - باقی رہے دوسرے مذاہب - تو اُن کے ہاں اس کی کوئی بھی صورت دکھائی نہیں دیتی -

نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی نبوت و رسالت اس اعتبار سے بھی کاملیت اور جامعیت کی مظہر ہے کہ جب ہم اسلام کی روحانی اور تہذیبی تاریخ کا مطالعہ کرتے ہیں تو بلا شبہ یہ تمدن اور تہذیب کو یکجا کرنے کی کامیاب اور آخری کوشش نظر آتا ہے -

مختصر معاشروں یا چند اقوام و قبائل کی رہنمائی بے لچک قوانین کے بل پر کی جا سکتی ہے - شاید اسی لیے سابق انبیاء کی تعلیمات میں ہمیں عام طور پر کوئی لچکدار رویہ نظر نہیں آتا - لیکن پوری انسانیت کی رہنمائی ایک ایسی تعلیم کی متقاضی ہوتی ہے جو اپنے اندر لچک رکھتی ہو - انسان صنفی اعتبار سے ہم اعضا ہونے کے باوجود اپنے سوچنے کے انداز میں خدا تعالیٰ کی ہر دوسری مخلوق سے مختلف ہے - اس ہستی کو ایک وحدت بنانے کے لیے کس قدر ضروری تھا کہ ایک ایسا رسولؐ دنیا کے سامنے آئے جو اس ادارے کی تکمیل کرتے ہوئے تمام انسانوں کو اعتصام بحبل اللہ کی طرف لے آئے - یعنی اس کا پیش کردہ نظامِ زندگی دین فطرۃ بھی ہو اور الدین یسر کا مصداق بھی -

نبوت اور رسالت دراصل انسان کو نجات کا راستہ دکھانے والے اُلوہی ادارے کا نام ہے - مگر تاریخ ادیان میں بارہا ایسا بھی ہوا ہے کہ وہی مذاہب جو نجات کا راستہ دکھانے کے دعویدار تھے ، اپنے دور کی

کی کوشش کی گئی اور بنی اسرائیل کی گم شدہ بھیڑوں کی تلاش کے دعوے پر بھی اکتفا کیا گیا لیکن انسان کے اصلی شعور کی تکمیل کہیں بھی نہ ہو سکی ۔ اس لیے کہ یہ تمام تر مقاصد اور مناہج محدود، نامکمل اور وقتی تھے ۔ ان میں سے کوئی ایک اعلان بھی آفاقی نہیں تھا ۔ دنیا بھر کے انسان کو ایک اکائی جانتے ہوئے کسی مصلح ، داعی اور پیغمبرؑ نے مخاطب نہیں کیا تھا ۔ کرشن نے نہ بُدھ نے ، زرتشت نے نہ موسیٰؑ نے اور نہ عیسیٰؑ نے ۔

انسان کی روحانی تاریخ میں صرف نبی اکرمؐ کا اعلان ہی وہ ایک اعلان ہے جو اُن تمام اختلافات کو ختم کر دیتا ہے جو وقتی ، نسلی اور ہنگامی تعلیمات سے پیدا ہوئے تھے لیکن اپنے اپنے عہد کی ضرورت بھی تھے ۔

اگر یہ پیغام جس کا دوسرا نام قرآن ہے اور اس کا لانے والا جس کا نام محمد عربی صلی اللہ علیہ وسلم ہے ، انسان کو ذاتِ احدیت کی طرف سے عطا نہ ہوتے تو دنیا کی روحانی تاریخ خدا کی احدیت کو ثابت کرنے سے عاجز رہتی ۔

حضور صلی اللہ علیہ وسلم انسان کے روحانی ارتقاء کی تکمیل کے آخری مظہر تھے ۔ اگر جسم کے ارتقاء کا ایک خاص مقام پر پہنچ کر مستقل شکل اختیار کر لینا ضروری تھا تو روح اور شعور کے لیے بھی یہ بات بے حد ضروری تھی کہ وہ نبوت اور رسالت کے حوالے سے بے شمار روحانی منازل طے کرنے کے بعد ایک آخری منزل پر آ کر مستحکم ہو جائے ۔ چنانچہ اسی آخری استکمالی ضرورت کو نبیِ آخر صلی اللہ علیہ وسلم کی تکمیل نبوت کے ذریعے پورا کر دیا گیا ۔

حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی ذات کے ساتھ انسانی تمدن اور تہذیب دونوں اپنے کمال اور انتہا کو پہنچ جاتے ہیں ۔ ساری ترقیات انسانی اعمال میں جو یکسانیت اور سہولت پیدا کرتی ہیں وہ تمدن ہے ۔ اور کلچر یعنی تہذیب و ثقافت اُن افکار کا صلہ ہے جو کسی بھی معاشرے میں مذہب اور اخلاق کے حوالے سے پیدا ہوتے ہیں ۔

انسانی تاریخ کے ہر عہد میں یہ دونوں ادارے موجود رہے ہیں ۔ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے پہلی دفعہ کلچر کو اپنی کلی شکل میں تمام انسانیت کے سامنے پیش فرمایا اور مظہرِ تکمیلِ نبوت و رسالت ٹھہرے ۔

اُنھیں نوازا ہے تو لامحالہ وہ خدا کی نگاہ میں بھی مختلف اکائیاں ہیں ۔ اور انھیں اپنے ان اختلافات ہی پر قائم رہنا چاہیے ۔ لیکن انسان کو زمین پر ہمیشہ بٹے رہنے ہی کے لیے پیدا نہیں کیا گیا تھا ۔ اُسے اگر ایک عرصے تک پھیلاؤ کا سفر کرنا تھا تو اُس کے لیے ایک وقت سمٹاؤ کا سفر بھی ضروری تھا ۔ چنانچہ آج کے انسان کو بہ حیثیت مجموعی دیکھا جائے تو وہ بیک وقت دو سفر کر رہا ہے ۔ آفاقی وسعتوں میں پھیلاؤ کا بھی ۔ اور دوسری طرف اپنے مرکزِ وحدت کی سمت سمٹاؤ کا بھی ۔ چنانچہ مختلف نسلوں اور تمدنوں کے انسان بتدریج ایک دوسرے کے قریب آ رہے ہیں ۔ اور وہ دن زیادہ دور نہیں رہ گیا ہے کہ جب وہ کان النـاس أمـة واحـدة کی تاریخ کو دہراتے ہوئے ساری روئے زمین پر وحدت در کثرت کا نمونہ پیش کر دے گا ۔ اور یہ وحدت ایک طاقتور باطنی اور انسانی وحدت ہوگی جسے روحانی اور دینی وحدت کہنا چاہیے ۔

یہی وہ وحدتِ دینی و انسانی ہے جسے اللہ تعالیٰ نے اپنے آخری نبی حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم سے یہ واضح اعلان کروا کر قائم کر دیا ہے کہ قل یـآیـهـا الـنـاس انی رسول الله الیـکـم جـمـیـعـاً ۔ (اے پیغمبر ! اعلان کر دیجیے کہ اے تمام انسانو ! میں تم سب کے لیے اللہ کا رسول بن کر آیا ہوں) ۔ دوسرے لفظوں میں تم سب انسان اب صرف میری اُمت قرار دیے گئے ہو لہذا تمھیں ایک ہی مرکز (اسلام) پر مجتمع ہو جانا چاہیے ۔ چنانچہ آپؐ نے حجۃ الوداع کے موقع پر اسی ہمہ گیر مشن کو ڈیڑھ لاکھ انسانوں کے سامنے ان عالم گیر ابدی الفاظ میں پیش فرمایا کہ :

” ۔ ۔ ۔ لوگو بے شک تمھارا رب ایک ہے اور جدِّ اعلیٰ بھی ایک ہے ۔ تمام انسان آدمؑ کی اولاد ہیں ۔ آدمؑ مٹی سے بنایا گیا تھا ۔ خدا کے ہاں صرف وہی معزز ترین ہے جو سب سے زیادہ خدا خوف ہے ۔ عربی کو عجمی اور عجمی کو عربی پر ، سرخ کو سیاہ اور سیاہ کو سرخ پر کوئی فضیلت نہیں ۔ برتری کی بنیاد صرف تقویٰ ہے ۔“ (طبری)

خدا کو صرف ایک قبیلے بنی اسرائیل کے ساتھ مخصوص کرکے بھی دیکھا گیا ۔ خدا کے نور کو ایران کی سرزمین کا ورثہ بھی قرار دیا گیا ۔
انسان کو خدا کا بیٹا بھی بنایا گیا ۔ ویدوں کی مذہبی عبارتوں کو غریب اور نادار شودر کی سماعتوں پر حرام کرکے بھی تسکین حاصل کی گئی ۔ حصولِ نجات کے لیے نروان اور آوا گون کے چکروں میں بھی انسان کو پھنسانے

نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم انسانی تاریخ کے اس موڑ پر دنیا میں تشریف لائے ہیں جو انسان کی روحانی تہذیب کا تکمیلی دور ہے۔ یہ انسانی تہذیب کا وہ اہم موڑ ہے جب علی العموم انسان اس بات کی صلاحیت حاصل کر چکا ہے کہ وہ اُمتِ واحدہ کا فرد بن کر اپنا عرصۂ حیات مکمل کرے اور بہترین نقوش ثبت کرکے اس دنیا سے رخصت ہو۔

نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم اپنے عہد اور آگے آنے والے ہر عہد کے انسان کو یہی باور کرانے کے لیے تشریف لائے تھے کہ فی الحقیقت انسانیت کے اس مرحلے پر انسان کن اہلیتوں سے سرفراز ہو چکا ہے اور تاریخ میں اب اسے اپنا مرتبہ اور مقام کس قسم کی زندگی گزار کر متعین کرنا ہے۔

انسان کی تاریخ کے جس عہد میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم تشریف لائے ، اسے خدا کی ربوبیت کی انتہاؤں کا دور بھی کہا جا سکتا ہے۔ اور اس لحاظ سے حضور صلی اللہ علیہ وسلم انسان کی موجودہ نشاۃ ثانیہ میں دوسرے آدمؑ قرار پاتے ہیں ــــ پہلے آدمؑ کے ساتھ انسان کے شعور کی طفولیت کا آغاز ہوتا ہے۔ درمیانی عرصہ میں اُس نے اپنے سفرِ شعور کی مختلف منازل طے کیں۔ جس میں نوحؑ ، ابراہیمؑ ، موسیٰؑ اور عیسیٰؑ بہت نمایاں سنگ ہائے میل ہیں۔ یہاں تک کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی آمد انسانی تہذیبی شعور کی آخری منزل بن جاتی ہے۔ کیونکہ یہ اعلان پچھلے کسی پڑاؤ پر نہیں سنا گیا جیسے رسالت و نبوت کے آخری پراؤ پر انسان نے یوں سنا ہے کہ آج سے دنیا بھر کا انسان ایک انسان ٹھہرا دیا گیا ہے۔ اس لیے کہ اُس کا خدا ایک ہے۔ لہذا عقائد کے تمام دھاروں کو توحید کے ایک ہی سمندر میں جذب ہونا چاہیے۔

خدا کی وحدت کی طرح انسان کی وحدت کا اعتراف بھی ضروری تھا۔ کیونکہ یہی انسان کی روحانی تاریخ کی آخری معراجِ کمال ہے۔ جس کا اظہار ان الفاظ کے ساتھ فرما دیا گیا ہے کہ کلکم ابنـاء آدم و آدم من تـراب (تم سب ایک آدمؑ کی اولاد ہو اور آدمؑ کی تخلیق مٹی سے ہے) لہذا تمہیں ہمیشہ اس وحدتِ خلقی کو مدِ نظر رکھنا چاہیے۔

مفترق انسانیت کے سابق تجربات اس زاویے سے کیے جاتے تھے کہ خدا نے انسانوں کو مختلف علاقوں میں ماحول اور طبائع کی رنگا رنگی کے ساتھ پیدا کیا اور ہر ماحول کے مطابق ہی مختلف روحانی ہدایات سے بھی

# آنحضرت ﷺ : مظہرِ تکمیلِ نبوت و رسالت

سمیع اللہ قریشی

انبیاء کی بعثت کا بنیادی مقصد یہی تھا کہ ان کے عہد کی کوئی ایسی قوم خدا کی ہدایت سے محروم نہ رہ جائے جو کسی بھی اعتبار سے آس پاس کی دوسری اقوام کو متاثر کر سکتی ہے۔ یا اپنے نسلی دائرے یا جغرافی خطے میں کسی بھی لحاظ سے کوئی نمائندہ حیثیت رکھتی ہے۔

انسان کی تہذیبی تاریخ پر ایک زمانہ ایسا گزرا ہے (جو خاصا طویل بھی ہے) جب بنی نوعِ انسان کا اجتماعی شعور ابھی اپنے ارتقاء کی ابتدائی منازل طے کر رہا تھا اور علم و عقل ہنوز تہذیب کی معراج کو نہیں پہنچ سکے تھے۔ لہذا اس عبوری دور میں انسان یا اقوام کی ذہنی سطح کے مطابق انبیائے کرام کے واسطے سے انہیں متوازن اور حسبِ استعداد تعلیمات الٰہیہ سے نوازا گیا۔ یہاں تک کہ انسانی ذہنی ارتقاء کی اس منزل تک آ گیا کہ اپنے بدلے ہوئے تہذیبی حالات کے متوازی الٰہیاتی تعلیمات کو سمجھ سکے، اپنی زندگی پر اس کا نفاذ کر سکے اور شعوری طور پر اس بات کو محسوس کر سکے کہ شعوب و قبائل محض پہچان کا ذریعہ ہیں۔ ورنہ انسان خواہ وہ کسی بھی رنگ و نسل اور خطے سے متعلق ہو فی الاصل ایک ہے۔ اس تصور کو جلا بخشنے کے لیے اور اس حقیقت کو نکھارنے کے لیے بلکہ اس اعزاز پر خدا کا شکر بجا لانے کے لیے بالآخر ذاتِ احدیت نے انسانوں میں ایک انسان کو آخری نجات دہندہ بنا کر اس دنیا میں بھیجا۔ ایک آخری کتاب اس کی وساطت سے نوع انسانی کو عطا کی۔ جس میں سب سے پہلا اعلان انسان کی زبان سے ان الفاظ میں کرایا کہ:

الحمد للہ رب العالمین

اس لیے کہ انسان کا تہذیبی شعور اب واقعی اس درجے پر آ چکا تھا کہ اس بے پایاں اور ہمہ گیر نعمت پر ہر لمحہ خدا کا شکر واجب تھا۔ چنانچہ

# ہمارے قلمی معاونین

| | |
|---|---|
| جناب سمیع اللہ قریشی | گورنمنٹ ڈگری کالج ، جھنگ |
| جناب سید نور محمد قادری | گجرات |
| ڈاکٹر وحید قریشی | چیئرمین مقتدرہ قومی زبان ، کراچی |
| ڈاکٹر وفا راشدی | کراچی |
| پروفیسر محمد منور | ڈائرکٹر ، اقبال اکادمی پاکستان ، لاہور |
| جناب صدیق جاوید | شعبۂ اردو ، گورنمنٹ کالج ، لاہور |
| ڈاکٹر حسن اختر | شعبۂ اردو ، گورنمنٹ کالج ، لاہور |
| جناب افضل حق قرشی | شعبۂ لائبریری سائنس ، پنجاب یونیورسٹی (نیو کیمپس) لاہور |
| جناب قلیم اختر کیانی نقشبندی | لاہور |
| ڈاکٹر سید سلطان محمود حسین | شعبۂ اردو ، گورنمنٹ ڈگری کالج ، پسرور |
| جناب افضل حق قرشی | شعبۂ لائبریری سائنس ، پنجاب یونیورسٹی (نیو کیمپس لاہور |
| ڈاکٹر حسن اختر | شعبۂ اردو ، گورنمنٹ کالج ، لاہور |
| ڈاکٹر رفیع الدین ہاشمی | شعبۂ اردو ، اورینٹل کالج ، لاہور |



# اقبال ریویو

## مجلۂ اقبال اکادمی پاکستان




جلد ۲۴ — جولائی ۱۹۸۳ — بمطابق رمضان المبارک ۱۴۰۳ — نمبر ۲


مندرجات

مقالات کے مندرجات کی ذمہ داری مقالہ نگار حضرات پر ہے۔ مقالہ نگار کی رائے اقبال اکادمی پاکستان، لاہور کی رائے تصور نہ کی جائے۔

# اقبال ریویو

## مجلۂ اقبال اکادمی پاکستان

یہ رسالہ اقبال کی زندگی، شاعری اور فکر پر علمی تحقیق کے لیے وقف ہے اور اس میں علوم و فنون کے اُن تمام شعبہ جات کا تنقیدی مطالعہ شائع ہوتا ہے جن سے انھیں دلچسپی تھی، مثلاً اسلامیات، فلسفہ، تاریخ، عمرانیات، مذہب، ادب، فن، آثاریات، وغیرہ۔

بدل اشتراک
(چار شماروں کے لیے)

| پاکستان | بیرونی ممالک |
|---|---|
| 38 روپیہ | 8 ڈالر یا 4.50 پونڈ |
| قیمت فی شمارہ | |
| 10 روپیہ | 2.00 ڈالر یا 1.00 پونڈ |

مضامین برائے اشاعت

معتمد مجلس ادارت، "اقبال ریویو"، ۱۱۶، میکلوڈ روڈ، لاہور، کے نام ہر مضمون کی دو کاپیاں ارسال فرمائیں۔ اکادمی کسی مضمون کی گمشدگی کی کسی طرح بھی ذمہ دار نہ ہوگی۔

---

مدیر: پروفیسر محمد منور، ڈائرکٹر
ناشر: اقبال اکادمی پاکستان،
۱۱۶ - میکلوڈ روڈ، لاہور
مطبع: زرین آرٹ پریس،
۶۱ ریلوے روڈ، لاہور

# اقبال ریویو

مجلۂ اقبال اکادمی پاکستان

جولائی ۱۹۸۲

A-81
6.8.83







اقبال اکادمی پاکستان — لاہور



# IQBAL REVIEW

JOURNAL OF THE IQBAL ACADEMY PAKISTAN

**OCTOBER 1983**



**EDITOR**

PROF. MUHAMMAD MUNAWWAR

**IQBAL ACADEMY PAKISTAN**

**LAHORE**

*The opinions expressed in the Review are those of the individual contributors and are not the official views of the Academy*

# IQBAL REVIEW

*Journal of the Iqbal Academy Pakistan*

**This Journal is devoted to research studies on the life, poetry and thought of Iqbal and on those branches of learning in which he was interested : Islamic Studies, Philosophy, History, Sociology, Comparative Religion, Literature, Art, and Archaeology.**

*Published alternately*
*in*
*English (April and October) and Urdu (January and July)*

**Subscription**

*(for four issues)*

| Pakistan | Foreign countries |
|---|---|
| Rs 38.00 | US $ 8.00 or £ Stg. 4.50 |

**Price per copy**

| | |
|---|---|
| Rs 10.00 | US $ 2.00 or £ Stg. 1.00 |

**All contributions should be addressed to the Editor and Secretary, Editorial Board, Iqbal Review, 116 McLeod Road, Lahore. Each article must have its duplicate copy. The Academy is not responsible for the loss of any article.**

---

*Publisher :* IQBAL ACADEMY PAKISTAN
116 - McLeod Road, Lahore

*Printer :* ZARREEN ART PRESS
61, Railway Road, Lahore



# IQBAL REVIEW

*Journal of the Iqbal Academy Pakistan*



Vol. XXIV October 1983 No. 3

**CONTENTS**

## OUR CONTRIBUTORS


| | |
|---|---|
| S. A. Rehman | *Main Gulberg, Lahore* |
| Prof. Ehsan Rashid | *Ex-Vice Chancellor, Karachi University, Karachi* |
| Dr. C. A. Qadir | *65-Shah Jamal, Lahore* |
| Shaheer Niazi | *S-2/8, Saudabad, Karachi—* |
| Dr. Nazir Qaiser | *21-C/2, Gulberg, III, Lahc* |
| Muzaffar Hussain | *7—Friend's Colony, Multan Road, Lahore* |
| Dr. Muhammad Ma'ruf | *Principal Govt. Colleg Sheikhupura* |
| Dr. Asif Iqbal Khan | *Deptt. of Philosopl Govt. College, Lahore* |
| Salahuddin Ayyubi | *House 3, Yusuf Street Millat, Road, Sanda Kh Lahore* |
| Prof. Muhammad Munawwar | *Director, Iqbal Acad Pakistan, Lahore* |
| Dr. Riffat Hassan | *University of Louisv Kentucky, U.S.A* |
| Riaz Hussain | *Deptt. of English, G F.C. College, Lahore* |

# THE CONCEPT OF LAW IN ISLAM*

*S.A. Rehman*

Law in Islam is a complex concept. It includes the divine ordinances contained in the Quran, the reported decisions of the Holy Prophet (peace be on him ) on issues or concrete cases that arose for decision in his lifetime and such other laws were derived, in the course of our history, by juristic deduction from the corpus of revealed law or the general regulatory principles of life enunciated in the book of God. The Quran, at places, leaves the Muslims to adjust their mutual relations according to Urf (Custom or Usage) such as prevailed in the Arab society of those days and which was not incongruent to the ethical spirit of the Quran In other words, Islamic Law is either God-given law or such juristic Law as has the general sanction of the Quran behind it. The evolutionary legal process was aided by the principle that what is not expressly or impliedly forbidden by the Quran is lawful-the principle of Ibahat or permissibility. There is a significant verse in the Quran which enjoins the faithful to refrain from putting too many questions to the Prophet lest a revealed command might add to their existing obligations and restrict their freedom of action. For God, according to another verse, in His infinite mercy, desires facility for them rather than hardship.

The various components of Islamic law, however, do not occupy the same position in respect of priority and prestige. Islamic society is God-oriented and God alone is the supreme sovereign and law giver in such a society. The Divine Ordinances, therefore, are not only the fundamental basis of the legal system, but they are also unalterable and eternal. The Quran occupies a uniqe position in the religious literature of the world for no religious scripture other than the Quran can claim to be intact

* Iqbal Memorial Talks 1977.

today in its pristine purity. The Quranic texts are not amenable to amendment or variation according to human whims, though in their practical application to changing socio-political environment, they may receive a fresh interpretation demanded by the exigencies of time and place. Of course, such a fresh interpretation must not do violence to the Quranic norms of human conduct. It may be clarified that the Islamic system of values (the Shariah) makes no cut and dried distinction between positive law and morality. For the Quran is not merely a legal code. Its principal objective is to awaken in man the higher consciousness of his true relation to God and the universe. Islam is a way of life rather than a mere ritualistic religion. The Quran provides guidance in all departments of human behaviour and its legal realm, both in theory and practice, is permeated through and through by its ethical spirit. Even a so-called secular act acquires a sacred character when performed under inspiration from the Quranic text. The Quran occupies a more exalted status in the legal hierachy of Islam than a basic constitutional instrument in a modern democracy. It is the touchstone for deciding the legitimacy of any man-made law and thus provides the Muslim community with the sheet-anchor of stability in a changing world.

The positive legal rules in the Quran are limited in number and they are confined either to the family sector which is the basis of any social organisation or the stability of the social order. They provide specific punishments for transgressions against what are described as the limits of Allah (*Hudud*) i.e. invasions on the domains of faith, life, property, reason and paternity or honour. Imam Shatibi has said in his *Al-Muwafiqat*. : "These predetermined punishments are themselves termed *Hudud* (*Limits*) in Muslim *Fiqah*". For offences like murder or bodily injury, the principle of *Qisas* or requital by like retaliation is laid down in the Quran. An alternative of retaliation is monetary compensation. Contravention of other Quranic precepts, which are more in the nature of ritual or general principles regulating social behaviour, is left to be dealt with in the discretion of the community itself, through its chosen representatives (*Ulul-Amr*), by the process of *Shura* (mutual consultation in this sphere). Those in authority can prescribe such punishments as they deem fit in a particular case or leave the matter to be regulated by moral

persuasion and admonition. The underdetermined punishments are known as *Tazirat.* As they are based on human opinion, they can be suitably varied from time to time by the same process by which they were originally prescribed. It is obvious that existing customary rules forming part of the corpus of Islamic civil law, may also be amended if the collective wisdom of the community so requires, in view of changes in circumstances It will thus be appreciated that elements of stability and change are both embodied in the Quranic machinery for administration of human affairs so as to serve needs of a dynamic and progressive society.

The general principles enunciated in the Quran furnish ample guidance for Muslims in respect of all matters germane to the good life of the individual or to the creation of a well knit fraternity of Muslims, which could serve as the nucleus of a universal human brotherhood. Thus there are principles that may underly the constitutional structure of an Islamic state and regulate its relations with its own subjects or with foreign states. There are others that provide us with norms for establishing a just social or economic order. The principles of equality before the law and equality of opportunity for every one can be easily spelt out of them but class-war and expropriation are not countenanced. Instead, the concept of the affluent being trustees of their surplus wealth for the benefit of the needy and the distressed, receives strong emphasis. The field of guidance in all essential matters is thus comprehensively covered.

Whereas the Quran is the primary source of Islamic law, the authentic traditions of the holy Prophet (peace be upon him) constitute an important secondary source. The reported words or actions of the Prophet, when duly established, may be described as a commentary or the summary or general provisions of the Quran and would give us invaluable guidance in understanding their true import or scope. Difficulties are however, created by the fact that every school of Islamic Jurisprudence (I prefer to call them schools rather than sects) insists on the exclusive authenticity of their own compilations of traditions and no general consensus exists or any one collection being beyond cavil. Unfortunately, many spurious traditions were put into circulation by interested parties, after the Prophet had passed away. All honour to those experts in the science of *Hadith* who devoted

their entire lives to the collection and scrutiny of traditions and tried to sift the true ones from the false. But despite their indefatigable researches, differences persist to the present day. The well-known collections in our hands date only from the Abbasid period and no earlier comprehensive collection has come down to us. This may partly be due to the fact that, at one stage, the Holy Prophet is himself reported to have forbidden the taking down of his sayings and the second Caliph, Umar al-Farooq had also discouraged the unnecessary narration of *Ahadith* for fear that confusion may arise between the/word of God and that of the Prophet. The traditions concerning religious ritual have been consistently and continuously transmitted from generation to generation and there are no essential differences among the Muslims with regard to them. A serious effort is called for on the part of our scholars to reassess our most valuable heritage of legal traditions in order to eliminate all suspect matter. Several tests have been laid down by competent scholars for judging their genuineness. For one thing no true tradition can contradict an explicit Quranic text *Nass* or the general spirit of Quranic teachings, and, among other criteria, Ibn Taimiyyah mentions that traditions contrary to sound reason should also be rejected. Perhaps, in due course, this process may result in a generally acceptable collection.

Allama Iqbal has approached this subject from a bolder angle in his lecture on "*The Principle of Movement in the Structure of Islam*". He says :

"For our present purposes, however, we must distinguish traditions of a purely legal import from those which are of a non legal character. With regard to the former, there arises a very important question as to how far they embody the pre-Islamic usages of Arabia, which were in some cases left intact, and in others modified by the Prophet. It is difficult to make this discovery, for our early writers do not always refer to pre-Islamic usages. Nor is it possible to discover that the usages left intact by express or tacit approval of the Prophet, were intended to be universal in their application".[1]

---

1. *The Reconstruction of Religious Thought in Islam* (Lahore Sh. Muhammad Ashraf, 1964), p. 171.

The Allama then refers to the views of the great scholar, Shah Wali Allah, in respect of the nature and antecedents of a prophetic mission to people who are its first recipients and highlights the fact Imam Abu Hanifa made very little use of tradition in his juristic formulations. He proceeds to say further :

"On the whole, then, the attitude of Abu Hanifa towards the traditions of purely legal import is to my mind perfectly sound ; and if modern liberalism considers it safer not to make any indiscriminate use of them as a source of law, it will be only following one of the greatest exponents of Muhammedan Law in Sunni Islam."[1]

He however, advocated a further intelligent study of the *Hadith* literature to imbibe the spirit in which the Prophet himself interpreted his revelation That would, in his opinion, help us greatly in understanding the life-value of the legal principles enunciated in the Quran. He thus favours the introduction of *Daralt* (rational criticism of content) with *Rivayat* (Tradition). As I mentioned in the beginning of my talk, a considerable portion of the corpus of Islamic Law has been the result of juristic Ijtihad. The principles of analogy (*Qiyas*) and equity (*Istihsan*, Masaleh *Mursalah*, Istislah and Istishab) have played their part in this process. Where no specific provision of the Quran or *Sunnah* was found to cover a case, the scholars drew upon their own experience of men and matters and their own understanding of the spirit of the Divine dispensation. The rules thus evolved by the labours of individual scholars have in some cases been elevated to the status of consensus of the learned of a particular era (Ijma), if a majority of them had accepted the views involved. Historically speaking, this process has never been formally institutionalised but it has that potentiality. Allama Iqbal has approved of the *Ijtihad* of the Turks that the power of *Ijma* can be vested in a representative Legislative Assembly, elected by the people.

To claim that the door of *Ijtihad* is now barred, on the supposition that the law has been finally settled by the existing *Fiqh* schools, as a section of the orthodox 'ulema' suggest, would

1. *The Reconstruction*, pp. 172-73.

amount to flying in the face of the very process by which these schools were born. The heads of these schools never claimed finality for their views and left possibilities of revision open on discovery of a better opinion at any time. After-all their compendiums embody only human interpretation or opinion regarding the effect of fundamental Quranic or *Sunnah* texts and there is no rational reason why later generations of Muslims should be debarred from solving their own legal problems, in the changed circumstances of their time, afresh, within the framework of the fundamental source of law, if the need for such a course is felt. The well-known *hadith* reporting the Prophet's conversation with Muaz b. Jabal on the eve of his departure for Yemen as *Qadi*, is ample authority for this view. This one method of breaking the enervating circle of stagnation that has restricted the intellectual horizon of the community to its past achievements. Even a previous *Ijam* decision should not be sacrosanct, as Allama Iqbal has pointed out, on the authority of *Karkhi*.

The spirit of the Islamic law is egalitarian, liberal and progressive Under its auspices, there can be no privileged persons above the law. Even the head of the Islamic state is emendable to the ordinary legal process, for any remedy, whether civil or criminal, against his person or property. The doctrine of immunity of the sovereign from legal process. embodied in the maxim of Western jurisprudence: "The King can do no wrong," is foreign to Islamic law which functions under the august sign of the unity of God and the equality of man. The solicitude of Islamic law for the independent personality of an individual is reflected in the principle of *Fiqh* that the state cannot grant pardon in respect of offences that affect individual human interests (*Huquq al Ibad*) though such power exists in respect of offences within the domain of "*Huquq Allah*", God's rights, which in effect means the collective interests of the community.

I have concerned myself with the general concept and the spirit of Islamic law in this short talk without going into explanatory details.I would like to wind up this talk with a quotation from the "Ilam-al Muaqqien" of Ibn-al-Qayyim wherein he has summed up the spirit of the Islamic law in a nutshell :

"The ground and foundation of the Shariah is wholly justice, beneficence and wisdom, so whatever deviates from justice to-

wards tyranny, from beneficence towards its opposite from social welfare towards disruption and from wisdom towards futility, is not part of the Shariah although it may have entered its circle through the process of interpretation".

This seems to me to be an apt commentary on the Quranic dictum that Islam is the *Din al-Fitrat* (the religion of Nature).

# INTRODUCTION TO THE THOUGHT OF IQBAL

by

LUCE-CLAUDE MAITRE

---

Trans. by

M. A. M. DAR

---

This book is an English translation of "Introduction ala Pensee D'Iqbal" written by Miss Luce-Claude Maitre. The author has presented within a small compass a penetrating study of the thought of Iqbal with clarity which is characteristic of the French mind. The notable feature of the book is that it treats Iqbal primarily as a thinker and relegates his poetic role to a solitary chapter at the end.

Pages : iv+53 Price : Rs 4/-

IQBAL ACADEMY PAKISTAN
116-McLeod Road, Lahore

# THE CONCEPT OF PAKISTAN IN THE LIGHT OF IQBAL'S ADDRESS AT ALLAHABAD*

*Ehsan Rashid*

Pakistan was demanded on the fundamental basis that the Indian Muslims constituted a nation by themselves and were, therefore, entitled to the right of self-determination. During the period of the struggle for Pakistan, this was made clear by the Quaid-i-Azam more than once. For instance, he refused Mr Gandhi's offer in 1944 that the Muslim majority areas could sepurate from an all-India union by invoking the right of self-determination on a territorial basis. And he emphatically told him that the Muslims claimed the right of self-determination as a nation and not as a territorial unit ; indeed, they were entitled to exercise their inherent right as a Muslim nation which was their birthright.

This at that time, appeared to be a novel concept of Muslim nationhood, but its theoretical foundations had already been worked out by the poet-philosopher Iqbal in his brilliant Allahabad Address. He said ; "Islam as an ethical ideal has been the chief formative factor in the life-history of the Muslims of India. It has furnished those basic emotions and loyalties which gradually unify scattered individuals and groups, and finally transform them into a well-defined people, possessing a moral consciousness of their own." "Islam as a people-building force," he said, "has worked at its best" in no other country than India.

In other words, Islam was the main factor which set the Indian Muslims apart from the rest and made them into a nation. True, even at the height of their political supremacy in India, the Indian Muslims allowed themselves to be Indianised and influenced by their Hindu neighbours in several spheres. But they ever stuck firmly to the anchor of their Islamic heritage. They

* Iqbal Memorial Talks 1977.

retained their own distinct individuality in the Indian body politic and to this, several European travellers in the sixteenth and seventeenth centuries bear testimony.

The loss of their political power was the signal for the Indian Muslims to begin exhibiting their old intense feeling of nationality. In the eighteenth century for instance, the Muslims exhibited a growing separation from the Hindus which they had never thought necessary in the days of their supremacy. This growing anxiety on the part of the Indian Muslims to keep their entity separate and intact, was amply reflected in the movements launched by them since the beginning of the nineteenth cenury. Sayyed Ahmad Shahid's Mujahidin movement, uprising of 1857, the Aligarh movement, the Muslim League and the Khilafat movements were all raised on the basic assumption that the Indian Muslim community represented a distinct politico-cultural unit on the broad canvas of India. The words "nation," "nationality" and "people" were freely used in the speeches and writings of eminent Indian leaders like Sayyad Ahmad Shahid, Sayyad Ahmad Khan, Hali, Shibli, Maulana Muhammad Ali and Allama Iqbal to denote the Indian Muslims and to focus attention on their distinct national identity.

The idea of a religious community entitling itself as a nation could hardly fit into the prevalent Western concept of nationalism in which considerations of race, language. or territory occupy an important place. The Indian Muslims did not come from a single racial stock, nor did they manifest any linguistic similarity. On the other hand, they comprised a host of linguistic groups possessing certain well-defined characteristics ; they differed considerably from each other in social customs, food and even national predilections.

What explained the concept of Muslim nationhood were not these mundane factors but a spiritual principle which Iqbal termed as the ethical ideal. This ethical ideal, as Iqbal said in his Allahabad Address, does not regard man as an earth-rooted creature, bound by this or that portion of the earth. On the other hand, it regards man as a spiritual being understood in terms of a social mechanism, and possessing rights and duties as a living factor in that mechanism. Thus, it is not land, race or language that would go to constitute a nation. Iqbal visualised a nation as a living

soul, the product of a spiritual principle. And viewed from this angle, a people dedicated to a spiritual ideal, sharing a rich heritage of memories and possessing a desire to live together would fully qualify itself for the status of a nation.

Indeed, this spiritual factor more than others is basic to the very idea of a nation. It is not altogether absent even in the Western concept of nationalism. It is now generally agreed in the West that no polity can endure or make progress unless it is based on some set of moral principles and moral values. Thus even the Western national states are obliged to seek some moral concept from whatever source they can to base their actions and policies upon. Evidently, in their case, this source could not be other than the old Greek and Judge-christian traditions which serve as the fountainhead of all Western thought streams.

In the case of Indian Muslim nationalism, however, this ideological factor was of supreme significance and was represented by Islam. There could be no doubt that Islam provided the strongest link binding the Indian Muslims into a single living soul and thus welding them into a nation. It was Islam which, through the centuries, had developed in them a tradition of loyalties, emotions and discipline. Islam alone provided them the aspiration to dream and the energy to actualise their dreaming and the discipline to keep personal interests within the bounds of community goals.

And this sense of unity created by Islam was further heightened by a common history which the Muslims shared in the Indo-Pakistan subcontinent. They felt proud of the glorious victories won by their forefathers against formidable odds in the subcontinent ; of cultural achievements that gave the world unique cultural and architectural a gems ; of establishing empires like the Moghul Empire that either in territory or in splendour excelled every other empire in that age ; of giving the subcontinent an administration that stood the test of time leading towards humane integration of diverse elements. They also shared the memory of the humiliation to which they were increasingly subjected since the beginning of the eighteenth century, the humiliation of defeat at the hands of an alien power and of their own subjugation. Nor could they forget the fact that they were treated with hostility in every walk of life by the dominant community living in

